

# حدیثِ منکر
# اور اس کے اصول وضوابط

تألیف

عبد المهیمن نعیم



# حدیثِ منکر

# اور اس کے اصول ضوابط

تألیف

عبد المهیمن نعیم

# فهرست

بِسۡمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحۡمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

# تعریف المنكر لغة و اصطلاحاً

## المنكر لغة

المنکر کے حروف اصلیہ [ن، ک، ر] ہیں۔ ابن فارس معجم مقاييس اللغة میں فرماتے ہیں۔(نَكَرَ) النُّونُ وَالْكَافُ وَالرَّاءُ أَصْلٌ صَحِيحٌ يَدُلُّ عَلَى خِلَافِ الْمَعْرِفَةِ الَّتِي يَسْكُنُ إِلَيْهَا الْقَلْبُ. وَنَكِرَ الشَّيْءَ وَأَنْكَرَه: لَمْ يَقْبَلْهُ قَلْبُهُ وَلَمْ يَعْتَرِفْ بِهِ لِسَانُهُ ....... وَالْبَابُ كُلُّهُ رَاجِعٌ إِلَى هَذَا[١]

لغت کی کتب میں سے "ن ک ر" کے چند مشہور معانی ذیل میں بیان کیے گئے ہیں۔

**١۔ الدهاء و الفطنة [چالاک، ہوشیار]**: المعجم الوسیط لکھتے ہیں (النكر) الدهاء والفطنة[٢]. ابن درید جمهرة اللغة میں فرماتے ہیں النَّكْراء من الدَّهاء، رجل ذُو نكراءَ، إِذا كَانَ داهياً[٣]

اہل لغت کی وضاحت سے معلوم ہوتا ہے کہ النُّكْرُ کا اطلاق مطلق ذہانت و فطانت پر نہیں ہوتا بلکہ اس ہوشیاری و چالاکی کو کہا جاتا ہے جو ناپسندیدہ بن جائے۔

---

(١) [مقاييس اللغة (٥/ ٤٧٦)]

(٢) [المعجم الوسيط (٢/ ٩٥٢)]

(٣) [جمهرة اللغة (٢/ ٧٩٩)]

تاج العروس من جواہر القاموس میں زبیدی فرماتے ہیں- النُّكْرُ، بالضّمّ: الدَّهاءُ والفِطْنَةُ، يُقَال للرجل إِذا كَانَ فَطِناً مُنْكَراً[١]

اس کی تائید میں ابن منظور الافریقی، زبیدی، ابن الاثیر، زمخشری، جمال الدین ہندی اور ابوحیان التوحیدی نے معاویہ رضی اللہ عنہ کا یہ قول بھی نقل کیا ہے۔إني لأكره النكارة في الرجل "میں آدمی کی چالاکی کو پسند نہیں کرتا"[٢]

ابو نصر الفارابی کہتے ہیں کہ النُّكْرُ اس چالاکی کو کہا جاتا ہے جو ناپسندیدہ بن جائے۔ النَكارَةُ: الدهاءُ، وكذلك النُكْرُ بالضم. يقال للرجل إذا كان فطناً مُنْكَراً[٣]

اسی طرح ابن منظور الافریقی لسان العرب میں وضاحت کرتے ہیں کہ كَذَلِكَ النُّكْرُ، بِالضَّمِّ. يُقَالُ لِلرَّجُلِ إِذا كَانَ فَطِناً مُنْكَراً[٤]

---

[١] [تاج العروس من جواهر القاموس (١٤/ ٢٨٧)]

[٢] [لسان العرب (٥/ ٢٣٣)]، [تاج العروس من جواهر القاموس (١٤/ ٢٨٧)]، [الفائق في غريب الحديث (٤/ ٢٥)]، [البصائر والذخائر (٢/ ٥٦)]، [ربيع الأبرار ونصوص الأخيار (٢/ ١٤٥)]، [النهاية في غريب الحديث والأثر (٥/ ١١٥)]، [مجمع بحار الأنوار (٤/ ٧٨٢)]

[٣] [الصحاح تاج اللغة وصحاح العربية (٢/ ٨٣٧)]

[٤] [لسان العرب (٥/ ٢٣٣)]

**۲۔ الصوبة والأمر الشديد [سخت معاملہ، سنگین معاملہ]:** **ابن فارس** معجم مقاییس اللغة **میں فرماتے ہیں** النَّكْرَاءُ: الْأَمْرُ الصَّعْبُ الشَّدِيدُ[1]. **صاحب** المحكم والمحيط الأعظم **وضاحت کرتے ہیں کہ** والنكر: الْأَمر الشَّديد[2]. **اسی طرح ابن منظور الافریقی لسان العرب میں لکھتے ہیں کہ** صَعُبَ واشتَدَّ[3]

**قرآن میں اللہ رب العزت نے عذاب کو بھی ناپسندیدگی، سختی اور سنگینی کے بنا پر نکر اور نکیر سے تعبیر کیا ہے۔**

يَوْمَ يَدْعُ الدَّاعِ إِلَى شَيْءٍ نُكُرٍ [القمر: ٦]

**جس روز پکارنے والا ایک سخت ناگوار چیز کی طرف پکارے گا۔**

وَعَذَّبْنَاهَا عَذَابًا نُكْرًا [الطلاق: ٨]

**اور ہم نے ان کو سخت [ہولناک] عذاب دیا۔**

وَلَقَدْ كَذَّبَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيرِ [الملک: ١٨]

**ان سے پہلے لوگوں نے بھی جھٹلایا تھا [پھر دیکھ لو کہ] کتنا سخت تھا میرا عذاب؟**

---

[1] [مقاييس اللغة (٥/ ٤٧٦)]

[2] [المحكم والمحيط الأعظم (٦/ ٨٠٤)]

[3] [لسان العرب (٥/ ٢٣٣)]

**٣۔ خلاف الاعتراف**: ابن فارس معجم مقاییس اللغة میں فرماتے ہیں الْإِنْكَارُ: خِلَافُ الِاعْتِرَافِ[١]. اسی طرح مجمل اللغة میں لکھتے ہیں الإنكار: خلاف الاعتراف، يقال: نكرت الشيء وأنكرته[٢]. القاموس المحیط میں فیروز آبادی فرماتے ہیں النَّكَرَةُ، بالتحريك: اسمٌ من الإِنْكارِ[٣]. اسی طرح ابو نصر الفاربی الصحاح تاج اللغة وصحاح العربية میں لکھتے ہیں الانکار: الجحود[٤]

اس معنیٰ کا اصل کے ساتھ مناسبت یہ ہے کہ انکار فطرتاً ناپسندیدہ ہوتی ہے اور طبیعت پر ناگوار گزرتی ہے۔

**٤۔ التغير**: صاحب المحکم والمحیط الأعظم لکھتے ہیں والتنكر: التَّغَيُّرُ[٥]. ابن درید جمهرة اللغة میں فرماتے ہیں وتنكر الْأَمر، إِذا تغيّر[٦].

اہل لغت کی وضاحت سے معلوم ہوتا ہے کہ اس تغیر سے مراد ناپسندیدہ تغیر مراد ہے جس طرح ابن فارس معجم مقاییس اللغة میں فرماتے ہیں التَّنَقُّلُ مِنْ حَالٍ تَسُرُّ إِلَى

---

[١] [مقاييس اللغة (٥/ ٤٧٦)]

[٢] [مجمل اللغة لابن فارس (ص٨٨٤)]

[٣] [القاموس المحيط (ص٤٨٧)]

[٤] [مختار الصحاح (ص٣١٩)]

[٥] [المحكم والمحيط الأعظم (٦/ ٨٠٤)]، [لسان العرب (٥/ ٢٣٤)]

[٦] [جمهرة اللغة (٢/ ٧٩٩)]

أُخْرَى تُكْرَهُ[(١)]. **خلیل الفراهیدی کتاب العین اور القاموس المحیط میں فیروز آبادی** فرماتے ہیں التَّنَكُّرُ: التَّغَيُّرُ عن حالٍ تَسُرُّكَ إلى حالٍ تَكْرَهُها[(٢)]. **اسی طرح خلیل الفراهیدی کتاب العین اور ابن منظور الافریقی لسان العرب میں وضاحت کرتے ہیں** کہ التَّنَكُّرُ: التَّغَيُّرُ، زَادَ التَّهْذِيبُ: عَنْ حالٍ تَسُرُّكَ إِلى حَالٍ تَكْرَهُها مِنْهُ[(٣)].

**٥- الجهل: ابن درید** جمهرة اللغة **میں فرماتے ہیں** كل شَيْء استبهم عَلَيْك فقد تنكر لَك[(٤)]. **ابو نصر الفارابی** الصحاح تاج اللغة وصحاح العربية **میں لکھتے ہیں** والتَناكُرُ: التجاهلُ[(٥)]. **اسی طرح القاموس المحیط میں فیروز آبادی فرماتے ہیں** وأنْكَرَهُ واسْتَنْكَرَهُ وتَناكَرَهُ: جَهِلَهُ[(٦)].

**٦- ضد المعروف: القاموس المحیط میں فیروز آبادی فرماتے ہیں** والنَّكِرَةُ: خِلافُ المَعْرِفَةِ ..... والمُنْكَرُ: ضِدُّ المَعْرُوفِ[(٧)]. **ابن منظور الافریقی لسان العرب میں اور**

---

(١) [مقاييس اللغة (٥/ ٤٧٦)]

(٢) [القاموس المحيط (ص٤٨٧)]، [العين (٥/ ٣٥٥)]

(٣) [لسان العرب (٥/ ٢٣٤)]، [العين (٥/ ٣٥٥)]

(٤) [جمهرة اللغة (٢/ ٧٩٩)]

(٥) [الصحاح تاج اللغة وصحاح العربية (٢/ ٨٣٧)]

(٦) [القاموس المحيط (ص٤٨٧)]

(٧) [القاموس المحيط (ص٤٨٧)]

صاحب المحكم والمحيط الأعظم لکھتے ہیں والنكرة: خلاف الْمعرفَة ..... وَالْمُنكر من الْأَمر: خلاف الْمَعْرُوف[١].

اس معنیٰ کے لحاظ سے اس میں وہ تمام اعمال و اقول شامل ہونگے جس کو عقل سلیم یا شریعت قبیح اور قابل نفرت سمجھے۔

ذیل میں لفظ منکر کی چند تعریفات اہل لغت کی کتب سے دی گئی ہیں۔

- يَدُلُّ عَلَى خِلَافِ الْمَعْرِفَةِ الَّتِي يَسْكُنُ إِلَيْهَا الْقَلْبُ. وَنَكِرَ الشَّيْءَ وَأَنْكَرَهُ: لَمْ يَقْبَلْهُ قَلْبُهُ وَلَمْ يَعْتَرِفْ بِهِ لِسَانُهُ[٢]
- المنْكَر: ضدّ المعروف، وكلّ مَا قَبَّحه الشَّرعُ وحرَّمه وكَرِهَه فَهُوَ مُنكَر[٣]
- المنكر: ضد المعروف، وهو كل ما تتوقف باستقباحه العقول فتحكم الشريعة بقبحه وتحريمه ج: منكرات[٤]
- كلُّ فعلٍ أو قولٍ تحكم العقولُ الصحيحةُ بقُبحه، أو يقبِّحه الشَّرعُ ويكرهه[٥]

---

[١] [لسان العرب (٥/ ٢٣٣)]، [المحكم والمحيط الأعظم (٦/ ٨٠٤)]

[٢] [مقاييس اللغة (٥/ ٤٧٦)]

[٣] [تاج العروس من جواهر القاموس (١٤/ ٢٩٠)]، [لسان العرب (٥/ ٢٣٣)]

[٤] [معجم متن اللغة (٥/ ٥٤٤)]

[٥] [معجم اللغة العربية المعاصرة (٣/ ٢٢٨١)]

- كل ما قبّحه الشرع وحرّمه وكرهه فهو مُنكَر {وَتَأْتُونَ فِي نَادِيكُمُ الْمُنْكَرَ} [العنكبوت: ٢٩][١]
- المنكر: بضم الميم وسكون النون وفتح الكاف اسم مفعول من أنكر ج منكرات ومناكر ومناكير، خلاف المعروف[٢]
- كل مَا تحكم الْعُقُول الصَّحِيحَة بقبحه أَو يقبحه الشَّرْع أَو يحرمه أَو يكرههُ[٣]
- كل مَا نفرت مِنْهُ وكرهته فَهُوَ مُنكر[٤]

**اللہ رب العزت قرآن مجید میں لفظ منکر مختلف مواقع پر اسی معنیٰ میں استعمال فرماتے ہیں۔**

- وَلْتَكُنْ مِنْكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ [آل عمران:١٠٤]
- تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ [آل عمران:١١٠]
- يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ [آل عمران:١١٤]
- كَانُوا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ مُنْكَرٍ [سورة المائدة:٧٩]

---

[١] [المعجم الاشتقاقي المؤصل (٤/ ٢٢٥٧)]

[٢] [معجم لغة الفقهاء (ص٤٦٥)]

[٣] [المعجم الوسيط (٢/ ٩٥٢)]

[٤] [الكليات معجم في المصطلحات والفروق اللغوية (ص٨٠٤)]

- يَأْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ [الأعراف:١٥٧]
- وَالْمُؤْمِنُونَ وَالْمُؤْمِنَاتُ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ يَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ [التوبة:٧١]
- الْآمِرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَالنَّاهُونَ عَنِ الْمُنْكَرِ [التوبة:١١٢]
- الَّذِينَ إِنْ مَكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ أَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ وَأَمَرُوا بِالْمَعْرُوفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ [الحج:١١٢]
- أَئِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ الرِّجَالَ وَتَقْطَعُونَ السَّبِيلَ وَتَأْتُونَ فِي نَادِيكُمُ الْمُنْكَرَ [العنكبوت:٢٩]
- يَا بُنَيَّ أَقِمِ الصَّلَاةَ وَأْمُرْ بِالْمَعْرُوفِ وَانْهَ عَنِ الْمُنْكَرِ [لقمان:١٧]
- وَاقْصِدْ فِي مَشْيِكَ وَاغْضُضْ مِنْ صَوْتِكَ إِنَّ أَنْكَرَ الْأَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِيرِ [لقمان:١٩]

**رسول اللہ ﷺ کے فرامین مبارکہ میں بھی جابجا لفظ منکر کا استعمال ملتا ہے جن میں سے صرف چند اجزاء بطور مثال ذکر کرتے ہیں۔**

- إِنَّ بِكُلِّ تَسْبِيحَةٍ صَدَقَةً، وَكُلِّ تَكْبِيرَةٍ صَدَقَةً، وَكُلِّ تَحْمِيدَةٍ صَدَقَةً، وَكُلِّ تَهْلِيلَةٍ صَدَقَةً، وَأَمْرٌ بِالْمَعْرُوفِ صَدَقَةٌ، وَنَهْيٌ عَنْ مُنْكَرٍ صَدَقَةٌ، وَفِي بُضْعِ أَحَدِكُمْ صَدَقَةٌ[١]

[١] [صحيح مسلم (٣/ ٨٢)]

- مَنْ رَأَى مُنْكَرًا فَاسْتَطَاعَ أَنْ يُغَيِّرَهُ بِيَدِهِ فَلْيُغَيِّرْهُ بِيَدِهِ، فَإِنْ لَمْ يَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِهِ، فَإِنْ لَمْ يَسْتَطِعْ فَبِقَلْبِهِ، وَذَلِكَ أَضْعَفُ الْإِيمَانِ[1]
- مُرُوا بِالْمَعْرُوفِ، وَانْهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ، قَبْلَ أَنْ تَدْعُوا فَلَا يُسْتَجَابَ لَكُمْ[2]

## المنكر اصطلاحاً:

جب کتب علوم الحدیث، متون الحدیث، علل، جراح وتعدیل وغیرہ پر نظر ڈالی جائی تو منکر کی تعریف میں بہت سے اقوال نظر آتے ہیں اور یہ تعریفات آپس میں کافی متفاوت ہوتے ہیں اسی طرح محدثین کے مابین منکر کے قبول ورد میں اختلاف نظر آتا ہے۔

### ا. ضعیف راوی ثقہ راوی کی مخالفت کرے۔

وہ حدیث جس کا راوی ضعیف ہو اور اس کی روایت ثقہ راوی کی روایت کے مخالف ہو۔ امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ اور جمہور محدثین کی یہ رائے ہے۔ یہی راجح تعریف ہے اور اسی کو متاخرین نے اختیار کیا ہے۔

عَلَامَةُ الْمُنْكَرِ فِي حَدِيثِ الْمُحَدِّثِ، إِذَا مَا عُرِضَتْ رِوَايَتُهُ لِلْحَدِيثِ عَلَى رِوَايَةِ غَيْرِهِ مَنْ أَهْلِ الْحِفْظِ وَالرِّضَا، خَالَفَتْ رِوَايَتُهُ رِوَايَتَهُمْ، أَوْ لَمْ تَكَدْ تُوَافِقُهَا، فَإِذَا

---

[1] [صحيح مسلم (١/ ٥٠)]، [سنن أبي داود (٢/ ٣٤٩ ت الأرنؤوط)]، [سنن النسائي (٨/ ١٩٠)]، [سنن ابن ماجه (٥/ ١٤٥ ت الأرنؤوط)]

[2] [سنن ابن ماجه (٥/ ١٣٩ ت الأرنؤوط)]

كَانَ الْأَغْلَبُ مِنْ حَدِيثِهِ كَذَلِكَ كَانَ مَهْجُورَ الْحَدِيثِ، غَيْرَ مَقْبُولِهِ، وَلَا مُسْتَعْمَلِه[1]

وإنْ وقَعَتِ المخالفة معَ الضَّعْفِ؛ فالرَّاجِحُ يُقالُ لهُ: "المعْروفُ"، ومقابلُهُ يقال له: "المنكَر"[2]

**مثال:**

عن حُبَيِّبٍ بن حَبِيب أخى حمزة الزَّيات عن أبي إسحاق، عن العيزار بن حريث، عن ابن عباس، عن النَّبي صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ قال: ((مَنْ أَقَامَ الصَّلاَةَ وَآتَى الزَّكَاةَ وَحَّجَ، وَصَامَ وَقَرَى الْضَيفَ دَخَلَ الْجَنَّةَ))

**مذکورہ حدیث کے راوی حُبیب بن حَبیب جو کہ ضعیف راوی ہیں ان کو ابو ذرعہ رحمۃ اللہ علیہ نے واھی الحدیث کہا ہے۔ اس روایت کو مرفوع بیان کرتے ہیں جبکہ دیگر رواۃ جو ثقہ ہیں اس روایت کو موقوف بیان کرتے ہیں۔**

قَالَ أَبُو حَاتِمٍ: هُوَ مُنْكَرٌ ; لِأَنَّ غَيْرَهُ مِنَ الثِّقَاتِ رَوَاهُ عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ مَوْقُوفًا، وَهُوَ الْمَعْرُوفُ[3].

### ۲. ضعیف راوی کی منفر روایت۔

---

(۱) [صحيح مسلم (۱/ ۵)]

(۲) [نزهة النظر في توضيح نخبة الفكر (ص۷۲ ت عتر)]

(۳) [نزهة النظر في توضيح نخبة الفكر (ص۷۳ ت عتر)]، [تدريب الراوي في شرح تقريب النواوي (۱/ ۲۸۰)]

وہ روایت جس کو ضعیف راوی منفرد بیان کریں اور اس کا کوئی تابع یا شاہد موجود نہ ہو یہی موقف بہت سے متقدمین مثلا امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔ امام ذھبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

وهو ما انفرد الراوي الضعيفُ به[1].

مثال:

امام ترمذی سنن میں "لَا تَدْعُوا أَحَدًا إِلَى الطَّعَامِ حَتَّى يُسَلِّمَ" کے بارے میں فرماتے ہیں: هَذَا حَدِيثٌ مُنْكَرٌ لَا نَعْرِفُهُ إِلَّا مِنْ هَذَا الوَجْهِ سَمِعْتُ مُحَمَّدًا، يَقُولُ: عَنْبَسَةُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ ضَعِيفٌ فِي الحَدِيثِ ذَاهِبٌ وَمُحَمَّدُ بْنُ زَاذَانَ مُنْكَرُ الحَدِيثِ[2]

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ اس روایت کی ضعف کی وجہ یہی بیان فرمارہے ہیں کہ اس میں دو راوی عنبسہ بن عبد الرحمٰن اور محمد بن زاذان مجروح ہیں اور ان کے علاوہ کسی اور کی سند سے یہ الفاظ منقول نہیں۔

**۳. راوی کسی کی مخالفت کے بغیر روایت میں منفرد ہو۔**

وہ روایت جس کو روایت کرنے والے ثقہ یا صدوق اور خفیف الضبط ہو اور اس روایت کے بیان کرنے میں وہ منفرد ہو۔ ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

---

(۱) [الموقظة (ص٤٢ ت أبي غدة)]

(۲) [سنن الترمذي (٥/ ١٤)]

بلغنا عن " أبي بكر أحمد بن هارون البَردِيجي الحافظ "الحديثُ الذي ينفردُ بهِ الرجلُ ولا يُعْرَفُ مَتْنُهُ مِنْ غيرِ روايتِهِ، لا مِنَ الوجهِ الذي رواهُ منهُ، ولا مِنْ وجهٍ آخرَ "[١]

**امام ذھبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔**

وقد يُعَدُّ مُفْرَدُ الصَّدُوقِ منكَراً[٢]

**ابن رجب الحنبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ آئمہ متقدمین میں سے یہی منکر کی سب سے پہلی تعریف ہے جو امام ابو بکر البردیجی رحمۃ اللہ علیہ سے ہمیں معلوم ہوئی ہے۔**

ولم أقف لأحد من المتقدمين على حد المنكر من الحديث، وتعريفه إلا على ما ذكره أبو بكر البرديجي الحافظ، وكان من أعيان الحفاظ المبرزين في العلل: أن المنكر هو الذي يحدث به الرجل عن الصحابة، أو عن التابعين، عن الصحابة، لا يعرف ذلك الحديث، وهو متن الحديث، إلا من طريق الذي رواه فيكون منكراً[٣]

**ابن رجب الحنبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ابو بکر البردیجی رحمۃ اللہ علیہ کی تعریف اس پس منظر کے ساتھ ہے کہ جب شعبہ، سعید بن ابی عروبہ یا ہشام دستوائی منفرداً** قتادة، عن أنس، عن النبي ـ صلى الله عليه وسلم **کی سند سے بیان کریں۔ گویا کہ یہ تصریح ہے**

---

[١] [مقدمة ابن الصلاح = معرفة أنواع علوم الحديث - ت عتر (ص٨٠)]

[٢] [الموقظة (ص٤٢ ت أبي غدة)]

[٣] [شرح علل الترمذي (٢/ ٦٥٣)]

کہ ہر وہ روایت جو ثقہ منفرداً ثقہ سے بیان کرے اور یہ متن ہمیں کسی اور سند سے معلوم نہ تو وہ منکر ہو گا۔

ذكر هذا الكلام في سياق ما إذا انفرد شعبة[١] أو سعيد بن أبي عروبة[٢] أو هشام الدستوائي[٣] بحديث عن قتادة، عن أنس، عن النبي صلى الله عليه وسلم - وهذا كالتصريح بأن كل ما ينفرد به ثقة عن ثقة ولا يعرف المتن من غير ذلك الطريق فهو منكر[٤]

ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ابو بکر البردیجی رحمۃ اللہ علیہ نے فرد مطلق پر منکر کا اطلاق کیا ہے اور اس تعریف میں تفرد، شاذ اور منکر کے مابین کوئی تفریق بھی نہیں کی گئی ہے۔

فَأَطْلَقَ الْبَرْدِيجِيُّ ذَلِكَ وَلَمْ يُفَصِّلْ. وَإِطْلَاقُ الْحُكْمِ عَلَى التَّفَرُّدِ بِالرَّدِّ أَوِ النَّكَارَةِ أَوِ الشُّذُوذِ مَوْجُودٌ فِي كَلَامِ كَثِيرٍ مِنْ أَهْلِ الْحَدِيثِ، وَالصَّوَابُ فِيهِ التَّفْصِيلُ الَّذِي بَيَّنَّاهُ آنِفًا فِي شَرْحِ الشَّاذِّ[٥]

---

[١] ثقة حافظ متقن كان الثوري يقول هو أمير المؤمنين في الحديث وهو أول من فتش بالعراق عن الرجال وذب عن السنة وكان عابدا [تقريب التهذيب: ٢٧٩٠]

[٢] ثقة حافظ له تصانيف كثير التدليس واختلط وكان من أثبت الناس في قتادة [تقريب التهذيب: ٢٣٦٥]

[٣] ثقة ثبت وقد رمي بالقدر [تقريب التهذيب: ٧٢٩٩]

[٤] [شرح علل الترمذي (٢/ ٦٥٣)]

[٥] [مقدمة ابن الصلاح = معرفة أنواع علوم الحديث - ت عتر (ص٨٠)]

**ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ کے اس عبارت پر حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ تعلیق کرتے ہوئے فرماتے ہیں: اس جانب متنبہ ہونا چاہیے کہ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ، امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر ناقدین نے "منکر" کا لفظ محض تفرد کے لیے استعمال کیا ہے،**

وهذا ينبغي التيقظ له، فقد أطلق الإمام أحمد والنسائي وغير واحد من النقاد لفظ المنكر على مجرد التفرد، لكن حيث لا يكون المتفرد في وزن من يحكم لحديثه بالصحة بغير عاضد يعضده[1]

**اسی طرح امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ بھی فرماتے ہیں کہ بعض مشائخ مثلا امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کو بھی منکر گردانتے ہیں جس کا راوی منفرد ہونے کے ساتھ مستور الحال ہو یا تام الضبط نہ ہو یا بعض مشائخ کے ہاں وہ ضعیف شمار ہوتا ہو، اور اس روایت کو تقویت دینے والا کوئی شاہد یا تابع موجود نہ۔**

وَأَمَّا إِذَا انْفَرَدَ الْمَسْتُورُ، أَوِ الْمَوْصُوفُ بِسُوءِ الْحِفْظِ، أَوِ الْمُضَعَّفُ فِي بَعْضِ مَشَايِخِهِ خَاصَّةً، أَوْ نَحْوُهُمْ مِمَّنْ لَا يُحْكَمُ لِحَدِيثِهِمْ بِالْقَبُولِ بِغَيْرِ عَاضِدٍ يُعَضِّدُهُ، بِمَا لَا مُتَابِعَ لَهُ وَلَا شَاهِدَ - فَهَذَا أَحَدُ قِسْمَيِ الْمُنْكَرِ، وَهُوَ الَّذِي يُوجَدُ إِطْلَاقُ الْمُنْكَرِ عَلَيْهِ لِكَثِيرٍ مِنَ الْمُحَدِّثِينَ ; كَأَحْمَدَ وَالنَّسَائِيِّ[2]

**امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ اس کی مزید وضاحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں:**

---

[1] [النكت على كتاب ابن الصلاح لابن حجر (١/ ١٠٨)]

[2] [فتح المغيث بشرح ألفية الحديث (١/ ٢٥٠)]

وقد يُسمِّي جماعةٌ من الحفاظ الحديثَ الذي ينفرد به مثلُ هُشَيْم[١] وحفص بن غِياثٍ[٢]: (منكراً) . فإن كان المنفردُ مِن طبقة مشيخة الأئمة، أطلقوا النكارةَ عَلَى ما انفردَ به مثلُ عثمان بن أبي شيبة[٣]، وأبي سَلَمة التَّبُوذَكِيّ[٤]، وقالوا: (هذا منكر)[٥]

***اسی طرح ابن رجب الحنبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ابو بکر البردیجی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں؛***

فأما أحاديث قتادة التي يرويها الشيوخ مثل حماد بن سلمة[٦]، وهمام[٧]، وأبان[٨]، والأوزاعي[٩]، ننظر في الحديث فإن كان الحديث يحفظ من غير طريقهم عن النبي ـ صلى الله عليه وسلم ـ أو عن أنس بن مالك من وجه آخر، لم يدفع، وإن كان لا يعرف عن أحد عن النبي ـ صلى الله عليه وسلم ـ ولا من طريق عن أنس إلا من رواية هذا الذي ذكرت لك، كان منكراً[١٠]

---

[١] ثقة ثبت كثير التدليس والإرسال الخفي [تقريب التهذيب:٧٣١٢]

[٢] ثقة فقيه تغير حفظه قليل في الآخر [تقريب التهذيب:١٤٣٠]

[٣] ثقة حافظ شهير وله أوهام [تقريب التهذيب:٤٥١٣]

[٤] ثقة ثبت [تقريب التهذيب:٦٩٤٣]

[٥] [الموقظة (ص٧٧ ت أبي غدة)]

[٦] ثقة عابد أثبت الناس في ثابت وتغير حفظه بأخرة [تقريب التهذيب:١٤٩٩]

[٧] ثقة ربما وهم [تقريب التهذيب:٧٣١٩]

[٨] ثقة له أفراد [تقريب التهذيب:١٤٣]

[٩] ثقة جليل [تقريب التهذيب:٣٩٦٧]

[١٠] [شرح علل الترمذي (٢/ ٦٥٤)]

[شرح علل الترمذي]

**یہی رائے ابن رجب الحنبلی** رحمۃ اللہ علیہ **شرح علل الترمذی میں حدیث** لا تسافر امرأة فوق ثلاثة أيام **پر تبصرہ کرتے ہوئے سعید بن القطان** رحمۃ اللہ علیہ **اور امام احمد** رحمۃ اللہ علیہ **کا بھی ذکر کرتے ہیں۔**

قال إسحاق بن هانىء، قال لي أبو عبد الله، (يعني أحمد) ، قال لي يحيى بن سعيد: لا أعلم عبيد الله، يعني ابن عمر، أخطأ (إلا) في حديث واحد لنافع، عن ابن عمر أن النبي ـ صلى الله عليه وسلم ـ قال: "لا تسافر امرأة فوق ثلاثة أيام ... الحديث"

قال أبو عبد الله: فأنكره يحيى بن سعيد عليه.

قال (أبو عبد الله) : قال لي يحيى بن سعيد: فوجدته قد حدث به العمري الصغير عن ابن عمر مثله. قال أبو عبد الله: لم يسمعه إلا من عبيد الله، فلما بلغه عن العمري صححه.

وهذا الكلام يدل على أن النكارة عند يحيى القطان لا تزول إلا بمعرفة الحديث من وجه آخر. وكلام الإمام أحمد قريب من ذلك[١].

**امام ابو داود** رحمۃ اللہ علیہ **فرماتے ہیں کہ امام احمد** رحمۃ اللہ علیہ **افلح بن حمید بن نافع الانصاري**[٢] **کے بارے میں فرماتے تھے:**

---

[١] [شرح علل الترمذي (٢/ ٦٥٥)]

[٢] ثقة [تقريب التهذيب:٥٤٧]

روى أفلح حديثين منكرين "أن النبي صلى الله عليه وسلم أشعر" وحديث: "وقت لأهل العراق ذات عرق"[1]

**افلح بن حمید صحیحین کے راوی ہیں۔**

**حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ تہذیب التہذیب میں فرماتے ہیں: امام ابن معین رحمۃ اللہ علیہ بھی ان کے بارے میں فرماتے ہیں:** ثقة- **امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:** ثقة لا بأس به- **امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:** ليس به بأس

**ابن سعد طبقات کبریٰ میں فرماتے ہیں:** كان ثقة كثير الحديث

**افلح بن حمید کے ثقاہت کے باوجود مذکورہ بالا دونوں احادیث کی غرابت کی وجہ سے امام احمد رحمۃ اللہ علیہ ان احادیث پر منکر کا حکم لگاتے ہیں۔**

**عبد الحی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں** فان القدماء كثيرا مَا يطلقونه على مُجَرّد مَا تفرد بِهِ رَاوِيه وان كَانَ من الاثبات[2]

**۴. ثقہ راوی ثقات یا اوثق کی مخالفت کرے۔**

**امام نووی رحمۃ اللہ علیہ، ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ، حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ، امام زین الدین العراق رحمۃ اللہ علیہ اور ابن دقیق رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کا یہی موقف ہے۔**

---

[1] [منهج النقد في علوم الحديث (ص٤٣٠)]، [كوثر المعاني الدراري في كشف خبايا صحيح البخاري (٥/ ٤٠٣)]

[2] [الرفع والتكميل في الجرح والتعديل (ص٢١١)]

- قال الحافظ البرديجي هو الفرد الذي لا يعرف متنه عن غير راويه، وكذا أطلقه كثيرون، والصواب فيه التفصيل الذي تقدم في الشاذ، فإنه بمعناه[١]
- الْمُنْكَرُ يَنْقَسِمُ قِسْمَيْنِ، عَلَى مَا ذَكَرْنَاهُ فِي الشَّاذِّ، فَإِنَّهُ بِمَعْنَاهُ[٢]
- المنكر: وهو كالشاذ: إن خالف راويه الثقات فمنكر مردود[٣]
- المنكرُ ينقسم قسمينِ على ما ذكرناهُ في الشاذِّ، فإنَّهُ بمعناهُ[٤]
- الْمُنكر وَهُوَ كالشاذ[٥]

**ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ نے منکر کی تقسیم شاذ کے ہی طرح کی ہے یعنی ان کے نزدیک منکر کی دو اقسام بنتی ہیں۔**

**۱۔ منفرد روایت جو ثقات کے روایت کے مخالف ہو۔**

**۲۔ منفرد روایت جس کے راوی میں ضبط و اتقان اس درجہ کا نہ ہو جو روایت تفرد کا بوجھ اُٹھا سکے۔**

**اس لحاظ سے منکر اور شاذ ایک ہی معنی میں ہو گئے ہیں۔**

---

(١) [التقريب والتيسير للنووي (ص٤١)]

(٢) [مقدمة ابن الصلاح = معرفة أنواع علوم الحديث - ت عتر (ص٨٠)]

(٣) [الباعث الحثيث شرح اختصار علوم الحديث ط ابن الجوزي (ص١٥٧)]

(٤) [شرح التبصرة والتذكرة ألفية العراقي (١/ ٢٥٢)]

(٥) [الاقتراح في بيان الاصطلاح (ص١٧)]

اس موقف پر حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ تنقید کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ کہ شاذ اور منکر کے مابین عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہے۔ ان دونوں کے مابین مادہ اجتماع مخالفت ہے جبکہ مادہ افتراق یہ ہے کہ شاذ ثقہ یا صدوق کی روایت جبکہ منکر ضعیف کی روایت ہوتی ہے۔

عُرِفَ بهذا أَنَّ بينَ الشَّاذِّ والمنْكَرِ عُموماً وخُصوصاً مِن وجهٍ؛ لأنَّ بينَهُما اجْتِماعاً في اشْتِراطِ المخالفَةِ، وافتراقاً في أن الشاذَّ روايةُ ثقةٍ، أَوْ صَدُوْقٍ، والمنكَر روايةُ ضعيفٍ. وقد غَفَلَ مَنْ سَوّى بينَهُما[1]

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کے منکر ہونے کے لئے راوی کے ضعف کو شرط کیا ہے۔

فَمَنْ فَحُشَ غلَطُهُ، أَو كَثُرَتْ غَفْلَتُهُ، أَو ظَهَرَ فِسْقُهُ، فحديثه منكَرٌ[2]

### ۵. وہ شخص جس سے روایت کرنا جائز نہ ہو۔

بعض علماء کے مطابق یہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی اصطلاح ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بوجوہ جس سے روایت کرنا جائز نہیں سمجھتے تو اس کو منکر الحدیث کہتے ہیں۔ آدم الاتیوبی إسعاف ذوي الوَطَر بشرح نظم الدُّرَر في علم الأثر میں فرماتے ہیں:

[1] [نزهة النظر في توضيح نخبة الفكر (ص٧٣ ت عتر)]

[2] [نزهة النظر في توضيح نخبة الفكر (ص٩٢ ت عتر)]

وذكر جماعة أن البخاري أطلق منكر الحديث على من لا تحل الرواية عنه[1].

**اسی طرح امام ذہبی میزان الاعتدال میں لکھتے ہیں:**

ونقل ابن القطان أن البخاري قال: كل من قلت فيه: منكر الحديث، فلا تحل الرواية عنه[2].

**اسی طرح دکتور ماہر یسین الفحل** الجامع في العلل والفوائد المصطلح **میں فرماتے ہیں:**

قول البخاري في الراوي: (منكر الحديث) معناه عنده لا تحل الرواية عنه. ويطلقها غيره أحياناً في الثقة الذي ينفرد بأحاديث، ويطلقها بعضهم في الضعيف الذي يخالف الثقات[3].

**ذیل امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کی علل کبیر میں سے چند مثالیں پیش ہیں کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے مختلف وجوہات کے بنا پر راویوں پر منکر الحدیث کا حکم لگایا۔**

- سَأَلْتُ مُحَمَّدًا عَنْ حَدِيثِ إِسْرَائِيلَ، عَنْ زَيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ، عَنْ أَبِي يَزِيدَ، عَنْ مَيْمُونَةَ ابْنَةِ سَعْدٍ، مَوْلَاةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ عَنْ رَجُلٍ قَبَّلَ امْرَأَتَهُ وَهُمَا صَائِمَانِ قَالَ: «قَدْ أَفْطَرَا» فَقَالَ: هَذَا حَدِيثٌ مُنْكَرٌ لَا أُحَدِّثُ بِهِ، وَأَبُو يَزِيدَ لَا أَعْرِفُ اسْمَهُ، وَهُوَ رَجُلٌ مَجْهُولٌ[4]

---

(١) [شرح الأثيوبي على ألفية السيوطي في الحديث = إسعاف ذوي الوطر بشرح نظم الدرر في علم الأثر (١/ ٣٧١)]

(٢) [ميزان الاعتدال (١/ ٦)]

(٣) [الجامع في العلل والفوائد (٥/ ٢٩٨)]

(٤) [العلل الكبير للترمذي = ترتيب علل الترمذي الكبير (ص١١٧)]

- حَدَّثَنَا أَبُو هِشَامٍ الرِّفَاعِيُّ، حَدَّثَنَا أَبُو عَامِرٍ الْعَقَدِيُّ، عَنْ زَمْعَةَ بْنِ صَالِحٍ، عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: «أَيُّمَا امْرَأَةٍ نُكِحَتْ بِغَيْرِ إِذْنِ وَلِيِّهَا فَنِكَاحُهَا بَاطِلٌ» . سَأَلْتُ مُحَمَّدًا عَنْ هَذَا الْحَدِيثِ فَضَعَّفَ زَمْعَةَ بْنَ صَالِحٍ وَقَالَ: هُوَ مُنْكَرُ الْحَدِيثِ كَثِيرُ الْغَلَطِ، وَذَكَرَ أَحَادِيثَهُ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ وَهْرَامَ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، وَجَعَلَ يَتَعَجَّبُ مِنْهُ. قَالَ مُحَمَّدٌ: وَلَا أَرْوِي عَنْهُ شَيْئًا وَمَا أَرَاهُ يَكْذِبُ وَلَكِنَّهُ كَثِيرُ الْغَلَطِ[١]
- حَدَّثَنَا أَزْهَرُ بْنُ مَرْوَانَ الْبَصْرِيُّ، حَدَّثَنَا الْحَارِثُ بْنُ نَبْهَانَ، حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ، عَنْ عَمَّارِ بْنِ أَبِي عَمَّارٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَنْتَعِلَ الرَّجُلُ وَهُوَ قَائِمٌ. فَسَأَلْتُ مُحَمَّدًا عَنْ هَذَا الْحَدِيثِ فَقَالَ: الْحَارِثُ بْنُ نَبْهَانَ مُنْكَرُ الْحَدِيثِ، وَهُوَ لَا يُبَالِي مَا حَدَّثَ. وَضَعَّفَهُ جِدًّا[٢]

البتہ اس پر تفصیلی تحقیق کی ضرورت ہے کہ وہ تمام راوی جن پر امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے منکر الحدیث کا حکم لگایا ہے ان کو جمع کر کے ان کی روایت کا ثقات کے ساتھ موازنہ کیا جائے کہ کیا یہ تمام باوجود ضعف کے ثقات کی مخالفت کر رہے ہیں یا نہیں۔ اگر یہ تمام راوی باوجود ضعف کے ثقات کی مخالفت کر رہے ہوں خواہ وجہ ضعف کچھ بھی ہو تو پھر امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کا موقف ایک ہی ہو گا۔ واللہ اعلم

---

(١) [العلل الكبير للترمذي = ترتيب علل الترمذي الكبير (ص١٥٨)]

(٢) [العلل الكبير للترمذي = ترتيب علل الترمذي الكبير (ص٢٩٢)]

### ٦. خطا

بعض اوقات محدثین نے خطا پر بھی منکر کا حکم لگا دیا ہے۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث مَتی کنت نَبِيًّا پر منکر کا حکم لگایا ہے اور اس کی وجہ وہ امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ کی خطا بیان فرماتے ہیں۔

قُلْتُ لَهُ فَتَعْرِفُ عَنِ الْوَلِيدِ عَنِ الأَوْزَاعِيِّ عَنْ يَحْيَى عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِي صلى الله عَلَيْهِ وَسلم مَتى كنت نَبِيًّا قَالَ هَذَا مُنْكَرٌ هَذَا مِنْ خَطَأِ الأَوْزَاعِيِّ هُوَ كَثِيرًا مِمَّا يُخْطِئُ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ كَانَ يَقُولُ عَنْ أَبِي الْمُهَاجِرِ وَإِنَّمَا هُوَ أَبُو الْمُهَلَّبِ[1]

مگر ہر خطا پر محدثین نے منکر کا اطلاق نہیں کیا کیونکہ خطا سے محفوظ کوئی راوی نہیں۔ امام سفیان ثوری فرماتے ہیں کہ غلطی سے کوئی بھی محفوظ نہیں اسی لئے اعتبار اغلب کو ہو گا۔

ليس يكاد يفلت من الغلط أحد، إذا كان الغالب على الرجل الحفظ فهو حافظ، وإن غلط، وإن كان الغالب عليه الغلط ترك[2]

### ٧. جھوٹی حدیث

بعض اوقات محدثین نے موضوعی حدیث کو بھی منکر کہتے ہیں۔

---

[1] [الجامع لعلوم الإمام أحمد - الرجال (١٨/ ٣٢)]

[2] [الكفاية في علم الرواية للخطيب البغدادي (ص١٤٤)]

- حَدِيثُ لَا دِينَ لِمَنْ لَا عَقْلَ لَهُ قَالَ النَّسَائِيُّ بَاطِلٌ مُنْكَرٌ(١)
- عَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ " أَلا أُخْبِرُكُمْ بِأَجْوَدِ الأَجْوَدِينَ؟ قَالُوا بَلَى يَا رَسُولَ اللَّهِ. قَالَ فَإِنَّ اللَّهَ أَجْوَدُ الأَجْوَدِينَ، وَأَنَا أَجْوَدُ وَلَدِ آدَمَ، وَأَجْوَدُهُمْ مِنْ بَعْدِي رَجُلٌ عَلِمَ عِلْمًا فَنَشَرَ عِلْمَهُ، فَيُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أُمَّةً وَحْدَهُ كَمَا يُبْعَثُ النَّبِيُّ أُمَّةً وَحْدَهُ".
  قَالَ أَبُو حَاتِمٍ: هَذَا حَدِيثٌ مُنكر بَاطِل لَا أَصْلَ لَهُ(٢).
- قَالَ رَسُول الله صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " إِذَا أَتَى عَلَيَّ يَوْمٌ لَا أَزْدَادُ فِيهِ عِلْمًا فَلا بُورِكَ لِي فِي طُلُوعِ الشَّمْسِ ذَلِكَ الْيَوْمَ ".
  هَذَا حَدِيث لَا يَصِحُّ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

أَنبأَنَا ابْن نَاصِر عَن أبي الْفضل بن خيرون قَالَ: قَالَ لنا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ الصُّورِيُّ: هَذَا حَدِيث مُنكر لَا أصل لَهُ عَن الزُّهْرِيّ وَلَا يَصح عَنْ رَسُول الله(٣)

***امام سیوطی اس رائے پر تنقید کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔***

وَحِينَئِذٍ فَالْحَدِيثُ الَّذِي لَا مُخَالَفَةَ فِيهِ، وَرَاوِيهِ مُتَّهَمٌ بِالْكَذِبِ، بِأَنْ لَا يُرْوَى إِلَّا مِنْ جِهَتِهِ، وَهُوَ مُخَالِفٌ لِلْقَوَاعِدِ الْمَعْلُومَةِ، أَوْ عُرِفَ بِهِ فِي غَيْرِ الْحَدِيثِ

---

(١) [المصنوع في معرفة الحديث الموضوع (ص٢٠٧)]

(٢) [الموضوعات لابن الجوزي (١/ ٢٣٠)]

(٣) [الموضوعات لابن الجوزي (١/ ٢٣٣)]

النَّبَوِيِّ، أَوْ كَثِيرُ الْغَلَطِ أَوِ الْفِسْقِ أَوِ الْغَفْلَةِ يُسَمَّى الْمَتْرُوكَ، وَهُوَ نَوْعٌ مُسْتَقِلٌّ ذَكَرَهُ شَيْخُ الْإِسْلَامِ[1]

**التعريف المختار**

منکر کی اصلاحی تعریف کی گزشتہ مباحث کو مد نظر رکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ منکر کی بنا دو باتوں پر ہے۔

١. تفرد الراوی بما لايتابع عليه

٢. مخالفة لمن هو اولیٰ منه

بعض علماء نے ان دو کو حدیث منکر کی علامات میں شمار کیا ہے اور بعض نے انہی کو منکر کہا ہے۔ اس فرق کو مد نظر رکھتے ہوئے ہمارے سامنے منکر کی دو تعریف آئی ہیں۔

١. هو الحديث الذي في إسناده راوٍ فحش غلطه، أو كثرت غفلته، أو ظهر فسقه.[2]

٢. هو ما رواه الضعيف مخالفا لما رواه الثقة[3]

پہلی تعریف میں مخالفت کی قید موجود نہیں جبکہ دوسری تعریف میں مخالفت کی قید موجود ہے اور یہی تعریف حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں معتمد تعریف ہے۔ ملا علی قاری فرماتے ہیں:

---

(١) [تدريب الراوي في شرح تقريب النواوي (١/ ٢٨٠)]

(٢) [تيسير مصطلح الحديث]

(٣) [تيسير مصطلح الحديث]

قال السخاوي فالمنكر ما رواه الضعيف مخالفا[١]

**امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ الفیہ میں منکر کی تعریف میں فرماتے ہیں۔**

الْمُنْكَرُ الَّذِي رَوَى غَيْرُ الثِّقَهْ ... مُخَالِفًا فِي نُخْبَةٍ قَدْ حَقَّقَهْ

قَابَلَهُ الْمَعْرُوفُ وَالَّذِي رَأَى ... تَرَادُفَ الْمُنْكَرِ وَالشَّاذِ نَأَى[٢]

**ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔**

الْمُنْكَرُ مَا تَفَرَّدَ بِهِ مَنْ لَيْسَ ثِقَةً وَلَا ضَابِطًا هُوَ الصَّوَابُ قَالَهُ الطِّيبِيُّ[٣]

**عبد القادر المحمدی میں منکر کے بارے** الشاذ والمنكر وزيادة الثقة - موازنة بين المتقدمين والمتأخرين **میں متقدمین ومتاخرین کے اقول ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:**

المنكر: مخالفة الضعيف للثقة أو الثقات:

وهذا هو التعريف المعروف بين عامة طلبة الحديث اليوم، وهو المراد إذا أطلقت اللفظة في عرف المتأخرين قال الحافظ ابن كثير:"إن خالف راويه الثقات فمنكر مردود وكذا إن لم يكن عدلاً ضابطاً وإن لم يخالف فمنكر مردود"

وقد يفهم كلام ابن كثير أن مخالفة الثقة والضعيف سيان عنده.

وقال ابن حجر:"وعرف بهذا أنّ بين الشاذ والمنكر عموماً وخصوصاً من وجه لأن بينهما اجتماعاً في اشتراط المخالفة وافتراقاً في أن الشاذ راويه ثقة أو

---

[١] [شرح نخبة الفكر للقاري (ص٣٣٨)]

[٢] [ألفية السيوطي نظم الدرر في علم الأثر (ص١٠٠ ت القاسم)]

[٣] [مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح (١/ ٣٩٠)]

صدوق والمنكر راويه ضعيف وقد غفل من سوى بينهما"، ثم قال:"وأما إذا انفرد المستور أو الموصوف بسوء الحفظ أو المضعف في بعض مشايخه دون بعض بشيء لا متابع له ولا شاهد فهذا أحد قسمي المنكر، وهو الذي يوجد في إطلاق كثير من أهل الحديث، وإن خولف بهذا فصل المنكر من الشاذ وإن كلاً منهما يجمعهما مطلق التفرد أو مع قيد المخالفة".

وقال السخاوي في تعريفه: "ما رواه الضعيف مخالفا ".

وقال السيوطي في ألفيته:

المنكر الذي روى غير الثقة ... مخالفاً في نخبة قد حققهْ

قابله المعروف والذي رأى ترادف المنكر والشاذ نأى فعلى هذا فالحديث المنكر هو:"الذي يرويه الضعيف مخالفاً رواية الثقة "،وقد عدّ بعض المتأخرين هذا التعريف أدق التعاريف[1]

**دیگر معاصرین علماء بھی یہی تعریف ذکر کرتے ہیں۔ سعد بن عبد اللہ بن عبد العزیز** دروس في شرح البيقونية **میں فرماتے ہیں۔**

والمنكر الفرد به راو غدا ... تعديله لا يحمل التفردا

المنكر: هو الحديث الذي تفرد به راو واحد، وهذا الراوي عدل، لكنه لا يُحتمل تفرده.

[1] [الشاذ والمنكر وزيادة الثقة – موازنة بين المتقدمين والمتأخرين (ص٥٩)]

وبعصهم يعرف المنكر: هو الحديث الذي يخالف فيه الضعيفُ من هو أولى منه[١]

**ابو الاشبال المصري فرماتے ہیں:**

لو كان المخالف ضعيفاً فالحديث منكر، فلو حكم شخص مثلاً على حديث خالف فيه الراوي الضعيف الراوي الثقة بأنه حديث شاذ لقلنا له: إنه لا يفهم المصطلحات؛ لأن الحكم اللائق اصطلاحاً وبهذا الحديث أنه حديث منكر وليس شاذاً.

فالحديث المنكر هو مخالفة الراوي الضعيف للراوي الثقة، فالحديث المنكر لابد فيه من شرطين: أن يكون الراوي ضعيفاً، وأن يكون مخالفاً لبقية الأحاديث.

فإذا كان الراوي ضعيفاً ولم يخالف فيه الثقة عد إسناده ضعيفاً، وأما الحديث فمقبول من الطريق الآخر، ويُنظر في الضعف، فإن كان ضعفاً يسيراً فإنه يتقوى بالطريق الآخر، وإن كان شديداً استغني بالطريق الصحيح عن الطريق الضعيف[٢].

**اسامہ سلیمان شرح البیقونیہ کے دروس میں فرماتے ہیں:**

المنكر: ما يخالف فيه الضعيف الثقة، وهو مردود

**محمد حسن عبد الغفار شرح البیقونیہ کے دروس میں فرماتے ہیں:**

---

[١] [دروس في شرح البيقونية – سعد الحميد (ص٢٦)]

[٢] [دورة تدريبية في مصطلح الحديث (٤/ ١٨)]

فانفراد الراوي عند المتقدمين يعتبر نكارة، وعند المتأخرين -وهذا الذي اعتمده أهل الحديث- أن الحديث المنكر هو مخالفة الضعيف لرواية الثقة[١]

اسی طرح عبدالکریم الخضیر شرح اللؤلؤ المكنون في أحوال الأسانيد والمتون میں فرماتے ہیں:

إذا خلف الضعيف الرواة الثقات فحديثه منكر، يقابل المنكر المعروف، رواية الثقات هي المعروفة، ورواية هذا الضعيف الذي خالفهم يقال لها: منكر[٢]

محمد آدم الاتیوبی مقدمہ صحیح مسلم کی شرح میں حدیث منکر کی وضاحت میں فرماتے ہیں۔

وهو أنه إذا عُرضت رواية راويه على رواية الحفّاظ الأثبات خالفت روايته روايتهم، فإذا كان كذلك لا يُقبل حديثه، بل يكون مردودًا[٣].

کسی بھی حدیث کی تحقیق میں اس بات کو مد نظر رکھنا ضروری ہے کہ اس حدیث پر منکر کا حکم لگانے والے محدث کے ہاں منکر کی تعریف کیا ہے۔

---

[١] [شرح البيقونية - أسامة سليمان (٥/ ٤)]

[٢] [شرح اللؤلؤ المكنون في أحوال الأسانيد والمتون (١٠/ ٢٢ بترقيم الشاملة آليا)]

[٣] [قرة عين المحتاج في شرح مقدمة صحيح مسلم بن الحجاج (١/ ٣٤٤)]

# أنواع الحديث المنكر

تقسیم باعتبار سند و متن

## ١. المنكر باعتبار الإسناد

- الزيادة على الإسناد

کسی روایت کے سلسلہ رواۃ میں ایسے شخص کو داخل کرلینا جس کا اس حدیث کے روایت سے کوئی تعلق نہ ہو۔ علوم حدیث کی اصطلاح میں اس عمل کو ادراج اور ایسی حدیث کو مدرج کہا جاتا ہے۔

مثال:

- همام بن يحيى بن دينار(١)

عن عبد الله بن أحمد قال: قال أبي: كان يحيى ينكر على همام أنه يزيد في الإسناد

- القاسم بن غُصْن(٢)

كان من يروي المناكير عن المشاهير، ويقلب الأسانيد حتى يرفع المراسيل ويسند الموقوف، لا يجوز الاحتجاج به إذا انفرد، فأما فيما وافق الثقات فإن اعتبر معتبر لم أر بذلك بأسًا

---

(١) [إكمال تهذيب الكمال في أسماء الرجال:٤٩٦٧]

(٢) [المجروحين من المحدثين:٨٧٥]

- محمد بن سليم أبو هلال الراسبي[1]

وكان أبو هلال شيخا صدوقا إلا أنه كان يخطىء كثيرا من غير تعمد حتى صار يرفع المراسيل ولا يعلم وأكثر ما كان يحدث من حفظه فوقع المناكير في حديثه من سوء حفظه

- الوليد بن محمد الموقري أبو بشر البلقاوي[2]
- قال بن حبان كان لا يبالي ما دفع إليه قرأه روى عن الزهري أشياء موضوعة لم يروها الزهري قط وكان يرفع المراسيل ويسند الموقوف لا يجوز الاحتجاج به بحال ----- قال أبو داود ضعيف قال لي محمد بن يحيى شيخان تجيء عنهما أحاديث عن الزهري صحاح ومناكير الوليد بن محمد الموقري وعبد الرحمن بن يزيد بن تميم

**ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ عبد اللہ بن بدیل کی حدیث بیان کرتے ہیں۔**

حدثنا أبو يعلى، حدثنا أبو هشام الرفاعي، حدثنا زيد بن حباب، حدثنا عبد الله بن بديل بن ورقاء، عن الزهري عن سالم بن عبد الله، عن أبيه عن عمر قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الشؤم في ثلاث في الدار والمسكن والمرأة.

**اس کے بعد فرماتے ہیں۔**

---

[1] [المجروحين من المحدثين:٩٧٩]

[2] [تهذيب التهذيب:٢٥٠]

قول أبي هشام هو خطأ زيادة عمر في هذا الإسناد ويزيد فيه، عن الزهري عبد الله بن بديل هذا، وعبد الله بن بديل له غير ما ذكرت مما ينكر عليه من الزيادة في متن أو في إسناد(١)

**امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔**

أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ الْحَافِظُ قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا الْحَسَنِ مُحَمَّدَ بْنَ مُوسَى بْنِ عِمْرَانَ الْفَقِيهَ الصَّيْدَلَانِيَّ يَقُولُ: سَمِعْتُ أَبَا بَكْرٍ مُحَمَّدَ بْنَ إِسْحَاقَ بْنِ خُزَيْمَةَ يَقُولُ: سَمِعْتُ صَالِحَ بْنَ حَفْصَوَيْهِ، نَيْسَابُورِيٌّ صَاحِبُ حَدِيثٍ، يَقُولُ: سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ إِسْمَاعِيلَ الْبُخَارِيَّ يَقُولُ: قُلْتُ لِقُتَيْبَةَ بْنِ سَعِيدٍ: مَعَ مَنْ كَتَبْتَ عَنِ اللَّيْثِ بْنِ سَعْدٍ حَدِيثَ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ،؟ فَقَالَ: كَتَبْتُهُ مَعَ خَالِدٍ الْمَدَائِنِيِّ، قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ: وَكَانَ خَالِدٌ الْمَدَائِنِيُّ هَذَا يُدْخِلُ الْأَحَادِيثَ عَلَى الشُّيُوخِ قَالَ الشَّيْخُ: وَإِنَّمَا أَنْكَرُوا مِنْ هَذَا رِوَايَةَ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ، عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ، فَأَمَّا رِوَايَةُ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ فَهِيَ مَحْفُوظَةٌ صَحِيحَةٌ(٢)

**اسی طرح امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ سعید بن عبد الرحمٰن** عليك بالعلانية، وإياك والسر **کو مرفوع بیان کرتے ہیں جبکہ یہ موقوف ہے اور یہ سعید کے مناکیر میں سے ہے۔**

(١) [الكامل في ضعفاء الرجال (٥/ ٣٥٨)]

(٢) [السنن الكبرى - البيهقي (٣/ ٢٣٢ ط العلمية)]

ومن مناكيره: قال محمد بن الصباح: حدثنا سعيد بن عبد الرحمن، عن عبيد الله، عن نافع، عن ابن عمر - أن النبي صلى الله عليه وسلم قال: عليك بالعلانية، وإياك والسر

رواه محمد بن بشر، عن عبيد الله، عن يونس، عن الحسن - أن عمر قاله[١].

**اسی طرح عیسیٰ بن ابراہیم بن طہمان الہاشمی مرفوع حدیث بیان کرتے ہیں۔**

عن عيسى بن إبراهيم القرشي عن سلمة بن سليمان الجزري عن مروان بن سالم، عَنِ ابن كردوس، عَن أبيه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحيي ليلة العيد وليلة النصف من شعبان لم يمت قلبه يوم تموت القلوب

**امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ میزان الاعتدال میں فرماتے ہیں** وهذا حديث منكر مرسل[٢].

**کیونکہ ایک تو انہوں نے مرسل کو مرفوع کر دیا یعنی زیادۃ فی الاسناد کا ارتکاب کیا اور عیسیٰ بن ابراھیم کے بارے میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ منکر الحدیث ہے۔**

- النقصان على الإسناد

**کسی روایت کے سلسلہ رواۃ ایک یا ایک سے زائد رواۃ کو ساقط کر دینا۔ عموما ایسا کسی راوی کے عیب کو چھپانے کے لئے بھی کیا جاتا ہے۔ یہاں سے تدلیس اور منکر کے مابین ربط**

---

(١) [ميزان الاعتدال (٢/ ١٤٨)]

(٢) [ميزان الاعتدال (٣/ ٣٠٨)]

کا بھی پتہ چلتا ہے۔ اسی وجہ سے بہت سے ایسے رواۃ ہیں جن پر مدلس ہونے اور منکر الحدیث ہونے کا حکم بیک وقت لگ جاتا ہے۔

مثال:

- سعيد بن الْمَرْزُبَان أَبُو سعد الْبَقَّال الْأَعْوَر الْعَبْسِي الْكُوفِي[١]
قَالَ الْبُخَارِيّ مُنكر الحَدِيث وَقَالَ النَّسَائِيّ ضَعِيف وَقَالَ ابْن حبَان كثير الْوَهم فَاحش الْخَطَأ وَقَالَ أَبُو أُسَامَة كَانَ ثِقَة وَقَالَ أَبُو زرْعَة صَدُوق مُدَلّس

- عبد الوهاب" بن عطاء الخفاف أبو نصر العجلي[٢]
قال البخاري يدلس عن ثور وأقوام أحاديث مناكير

- عباد بن منصور الباجي أبو سلمة البصري[٣]
عن أحمد كانت أحاديثه منكرة وكان قدريا وكان يدلس

- الفضل بن دكين[٤]
كان يدلس أحاديث مناكير

- يحيى بن أبي حية أبو جناب الكلبي الكوفي[٥]

---

[١] [الضعفاء والمتروكون:١٤٣٧]

[٢] [تهذيب التهذيب:٨٣٨]

[٣] [تهذيب التهذيب:١٧٢]

[٤] [تهذيب التهذيب:٥٠٥]

[٥] [تهذيب التهذيب:٣٤٠]

قال عبد الله بن أحمد عن أبيه أحدايثه مناكير وقال عبد الله الدورقي عن بن معين: ليس به بأس إلا أنه كان يدلس **----** قال أبو زرعة صدوق غير أنه كان يدلس وقال بن خراش كان صدوقا وكان يدلس وفي حديثه نكرة

**امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ میزان الاعتدال میں مندرجہ ذیل حدیث بیان فرماتے ہیں۔**

يُوْنُسُ بنُ عَبْدِ الأَعْلَى، عَنِ الشَّافِعِيِّ، عَنْ مُحَمَّدِ بنِ خَالِدٍ الجَنَدِيِّ، عَنِ أبَانَ بنِ صَالِحٍ، عَنِ الحَسَنِ، عَنِ أَنَسٍ: عَنِ النَّبِيِّ –صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ– قَالَ: (لاَ يَزْدَادُ الأَمْرُ إِلاَّ شِدَّةً، وَلاَ الدُّنْيَا إِلاَّ إِدْبَاراً، وَلاَ النَّاسُ إِلاَّ شُحّاً، وَلاَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ إِلاَّ عَلَى شِرَارِ النَّاسِ، وَلاَ مَهْدِيَّ إِلاَّ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ)

**اور پھر اس کے سند پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ یہ روایت منکر ہے۔یونس بن عبد الاعلی کا سماع امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے ثابت نہیں۔ بعض طرق میں یہ وضاحت موجود ہے کہ انہوں نے یہ حدیث کسی مجہول شخص سے سنی ہے۔**

وَهُوَ خَبَرٌ مُنْكَرٌ، تَفَرَّدَ بِهِ يُوْنُسُ بنُ عَبْدِ الأَعْلَى الصَّدَفِيُّ أَحَدُ الثِّقَاتِ، وَلَكِنَّهُ مَا أَحْسِبُهُ سَمِعَهُ مِنَ الشَّافِعِيِّ، بَلْ أَخْبَرَهُ بِهِ مُخْبِرٌ مَجْهُوْلٌ، لَيْسَ بِمُعْتَمَدٍ، وَقَدْ جَاءَ فِي بَعْضِ طُرُقِهِ الثَّابتَةِ عَنْ يُوْنُسَ، قَالَ: حُدِّثْتُ عَنِ الشَّافِعِيِّ، فَذَكَرَه[1]

- التخليط والابدال فى الإسناد

---

[1] [سير أعلام النبلاء (١٠/ ٦٧)]

کسی روایت کے سلسلہ رواۃ ایک راوی یا پوری سند دوسے راوی یا سند سے تبدیل ہوجائے۔حدیث کے ایک یا زیادہ راوی تبدیل کرنے سے حدیث میں مخالفت اور تفرد کی صورت بن جاتی ہے جو نکارت پر منتج ہوتی ہے۔

**مثال:**

١. أحمد بن عبد الله بن ميسرة أبو ميسرة الحراني[١]

حدث عن الثقات بالمناكير، ويحدث عمن لا يعرف، ويسرق حديث الناس.

٢. عبد الرحمن بن واقد بن مسلم[٢]

قال ابن عدي: حدث بالمناكير عن الثقات، ويسرق الحديث

٣. يحيى بن هاشم السمسار الغساني[٣]

وهو يروي أيضا عن إسماعيل بن أبي خالد وأبي حنيفة وغيرهم بالمناكير يضعها عليهم، ويسرق حديث الثقات، وهو متهم في نفسه أنه لم يلق هؤلاء وعامة حديثه عن هؤلاء وغيرهم إنما هو مناكير وموضوعات ومسروقات، وهو في عداد من يضع الحديث

٤. جعفر بن عبد الواحد الهاشمي[٤]

---

(١) [الكامل في ضعفاء الرجال:١٦]

(٢) [إكمال تهذيب الكمال في أسماء الرجال:٣٢٦٨]

(٣) [الكامل في ضعفاء الرجال:١٦]

(٤) [الكامل في ضعفاء الرجال:٣٤٧]

منكر الحديث عن الثقات، ويسرق الحديث

٥. عمرو بن مالك النكري بصري[١]

منكر الحديث عن الثقات، ويسرق الحديث

**ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ مندرجہ ذیل حدیث کو الکامل فی الضعفاء الرجال میں نقل کرتے ہیں۔**

ثابت بن حماد عن سعيد، عن قتادة، عن أنس، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لو يعلم الناس ما في الصف المقدم لكانت قرعة

**اور اس سند میں تبدیل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔**

هذا الحديث وهم فيه ثابت بن حماد، وإنما يرويه قتادة، عن أبي رافع، عن أبي هريرة --- ثابت بن حماد له غير هذه الأحاديث أحاديث يخالف فيها وفي أسانيدها الثقات وأحاديثه مناكير ومقلوبات[٢]

**اسی ابدال فی الاسناد پر ابن عدی کے الکامل میں سے ایک اور مثال پیش کرتے ہیں۔**

عن قتادة عن سعيد بن المسيب، عن أبي هريرة، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم في السماء بيت، يقال له: المعمور بحذا بيت الله يحجه كل يوم سبعون ألفا من الملائكة ثم لا يعودون فيه إلى يوم القيامة. وهذا منكر، عن قتادة بهذا الإسناد وروي، عن الزهري عن سعيد بن المسيب، عن أبي هريرة هذا الحديث ورواه، عن الزهري روح بن جناح وقد أنكرت عليه أيضا[٣]

---

[١] [الكامل في ضعفاء الرجال:١٣١٥]

[٢] [الكامل في ضعفاء الرجال (٢/ ٣٠٣)]

[٣] [الكامل في ضعفاء الرجال (٦/ ٤٥٥)]

- الوضع فی الإسناد

سنداً موضوع حدیث پر بھی بعض اوقات منکر کا اطلاق ہو جاتا ہے جیسا کہ اصطلاحی تعریف کے باب میں گزر چکا ہے۔ عبد الفتاح ابو غدہ نے منکر کے بحث میں الموقظہ کے حاشیہ پر اس کی طرف اشارہ کیا ہے۔

وقد كثر منهم إطلاقُ (المنكر) على الحديث (الموضوع)» إشارةٌ منهم إلى نكارةٍ معنا مع ضع إسناده؛ وبُطلانٍ ثبوته؛ كما تراه شائعاً منتشراً في كتب (الموضوعات) وكتب الضعفاء والمجروحين» مثل كتاب «ميزان الاعتدال في نقد الرجال» للمؤلف الذهبي» و «تنزيه الشريعة المرفوعة عن الأخبار الشنيعة الموضوعة» لابن عرق وغير هذين الكتابين.

**مثال:**

- أبو الدرداء الرهاوي[1]

هذا منكر الحديث لا أصل له.

- محمد بن عيسى بن عيسى بن تميم[2]

وكان منكر الحديث ولم يكن بشيء وكان عند أصحاب الحديث يكذب

- مُحَمَّد بن الفرات التميمي[3]

قَال البُخارِيُّ: منكر الحديث رماه أَحْمَد بالكذب.

---

(١) [ميزان الاعتدال في نقد الرجال:١٠١٧٢]

(٢) [لسان الميزان:٧٢٨٩]

(٣) [تهذيب الكمال في أسماء الرجال:٥٥٤٠]

- مُحَمَّد بن عبد الرحمن[١]

قَال أَبُو جعفر العقيلي: حديثه منكر، ليس له أصل

- مُحَمَّد بن زياد اليشكري الطحان الكوفي[٢]

قَال عَمْرو بن علي: متروك الحديث، كذاب، منكر الحديث

**ذیل میں تین احادیث بھی پیش کر دیتے ہیں جو موضوعی ہیں آئمہ محدثین نے ان پر جھوٹی، بے اصل ہونے اور منکر دونوں کا حکم لگایا ہے۔**

- حدثنا بقية، حدثنا محمد بن زياد الألهاني، عن أبي أمامة أن النبي صلى الله عليه وسلم قال: ذات يوم لأصحابه ألا أحدثكم عن الخضر قالوا بلى يا رسول الله قال بينما هو يمشي ذات يوم في سوق من أسواق بني إسرائيل وذكره بطوله.

قال لنا ابن عمير سألت بن عوف عن هذا الحديث فقال حديث موضوع منكر لا أصل له[٣]

- حدثنا عبد الله بن أبان بن عثمان بن حذيفة بن أوس الثقفي، يكنى أبا عبيد بالطائف، حدثنا سفيان الثوري، حدثني عمرو بن دينار، عن ابن عباس أن رسول الله صلى الله عليه وسلم صلى الله عليه وسلم قال: من قاد مكفوفا أربعين ذراعا أدخله الله الجنة.

---

(١) [تهذيب الكمال في أسماء الرجال:٥٤١٦]

(٢) [تهذيب الكمال في أسماء الرجال:٥٢٢٤]

(٣) [الكامل في ضعفاء الرجال (٢/ ٢٦٧)]

وهذا الحديث بهذا الإسناد باطل وكان عند هذا الشيخ عن عبد الله بن محمد بن يوسف أحاديث للثوري غير هذا مشاهير وهذا الحديث منكر عن الثوري بهذا الإسناد والشيخ مجهول والله أعلم[١].

- عن عبد الله بن نافع، عن مالك، عن ربيعة، عن أنس، قال: دخل علي رضي الله عنه فتزحزح له النبي صلى الله عليه وسلم.
  وهذا منكر كذب على مالك[٢].

## ٢. المنكر باعتبار المتن

کسی بھی روایت کے جانچ پرکھ کا اصل مقصد اس کے متن کے صحت کا یقین کرنا ہوتا ہے۔ جب کسی بھی متن پر منکر کا حکم لگ جائے تو وہ قابل استدلال نہیں رہتا۔ کیونکہ منکر غیر مقبول حدیث کے بدترین اقسام میں سے ہے۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

الحديث عن الضعفاء قد يحتاج إليه في وقت، والمنكر أبداً منكر[٣].

**شیخ البانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:** أن الشاذ والمنكر مما لا يعتد به ولا يستشهد به بل إن وجوده وعدمه سواء[٤]

**مثال:**

---

[١] [الكامل في ضعفاء الرجال (٥/ ٣٨٠)]

[٢] [ميزان الاعتدال (٣/ ١٨٣)]

[٣] [العلل ومعرفة الرجال لأحمد رواية المروذي وغيره ت وصي الله عباس (ص١٦٣)]

[٤] [صلاة التراويح - الألباني (ص٦٦)]

"كُلُوا الْبَلَحَ بِالتَّمْرِ، فَإِنَّ ابْنَ آدَمَ إِذَا أَكَلَهُ غَضِبَ الشَّيْطَانُ وَقَالَ: عَاشَ ابْنُ آدَمَ حَتَّى أَكَلَ الْخَلْقَ بِالْجَدِيدِ"

امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے میزان الاعتدال میں اس روایت کے بارے میں کہا ہے۔ هذا حديث منكر

اس حدیث کو ہشام سے بیان کرنے میں یحیی بن محمد بن قیس ابو زکیر متفرد ہیں۔ امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے ابو زکیر کو متابعات میں ذکر کیا ہے۔ انفرادی حیثیت میں یہ تحمل حدیث کے اہل نہیں گردانے جاتے بلکہ بعض آئمہ جیسے کہ ابن معین رحمۃ اللہ علیہ، ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ، عقیلی رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو ضعیف بھی کہا ہے۔ ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ نے الکامل میں ان کی چار احادیث جن میں یہ روایت بھی شامل ہے بیان کرنے کے بعد فرماتے ہیں۔

وعامة أحاديثه مستقيمة إلا هذه الأحاديث التي بينتها

- نكارة المعنى

چونکہ اس سارے نقد، جرح و تعدیل، اصول و ضوابط کا مقصد ہی یہی ہے کہ متون ہمیں محفوظ اور درست حالت میں مل سکیں، اس لئے ان متون کہ معنیٰ کی درستگی و عمدگی ان سب کاوشوں کی غایت و مقصود ہے۔

محدثین جب بھی کسی روایت کے معنیٰ میں نکارت محسوس کرتے ہیں تو اس کے سند میں بھی کچھ نہ کچھ خلل مل ہی جاتا ہے۔ معلمی یمانی فرماتے ہیں۔

من تتبع كتب تواريخ رجال الحديث وتراجمهم وكتب العلل وجد كثيراً من الأحاديث يطلق الأئمة عليها «حديث منكر. باطل. شبه الموضوع. موضوع»

وكثيراً ما يقولون في الراوي «يحدث بالمناكير، صاحب مناكير، عنده مناكير منكر الحديث» ومن أنعم النظر في أحاديثهم والطعن فيمن جاء بمنكر صار الغالب أن لا يوجد حديث منكر إلا وفي سنده مجروح، أو خلل[١]

**نکارۃ المعنیٰ کے لئے آئمہ محدثین نے کچھ مقاییس مقرر کئے ہیں جن پر متن حدیث کو پرکھا جاتا ہے۔ مثلاً**

**ابن ابی حاتم رحمۃ اللہ علیہ الجرح و التعدیل میں فرماتے ہیں:** في علامات الصحيح «أن يكون كلاماً يصلح أن يكون من كلام النبوة»[٢]

**اسی طرح حافظ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ المنار المنیف میں ایسے جامع قواعد بیان فرماتے ہیں[٣]۔**

١. اشْتِمَالُهُ عَلَى أَمْثَالِ هَذِهِ الْمُجَازَفَاتِ الَّتِي لا يَقُولُ مِثْلَهَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

٢. تَكْذِيبُ الْحِسِّ لَهُ

٣. سَمَاجَةُ الْحَدِيثِ وَكَوْنُهُ مِمَّا يُسْخَرُ مِنْهُ كَحَدِيثِ: "لَوْ كَانَ الأَرُزُّ رَجُلا لَكَانَ حَلِيمًا مَا أَكَلَهُ جَائِعٌ إِلا أَشْبَعَهُ" فَهَذَا مِنَ السَّمِجِ الْبَارِدِ الَّذِي يُصَانُ عنه كلام العقلاء فضلا عن كلام سَيِّدِ الأَنْبِيَاءِ

٤. مناقصة الْحَدِيثِ لِمَا جَاءَتْ بِهِ السُّنَّةُ الصَّرِيحَةُ مُنَاقِضَةً بينة

---

[١] [الأنوار الكاشفة لما في كتاب أضواء على السنة (ص٢٦٣ ط السلفية)]

[٢] [الجرح والتعديل - ابن أبي حاتم (١/ ٣٥١)]

[٣] [المنار المنيف في الصحيح والضعيف (ص٥٠)]

٥. أَنْ يَدَّعِي عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ فَعَلَ أَمْرًا ظَاهِرًا بِمَحْضَرٍ مِنَ الصَّحَابَةِ كُلِّهِمْ وَأَنَّهُمُ اتَّفَقُوا عَلَى كِتْمَانِهِ وَلَمْ يَنْقُلُوهُ

٦. أَنْ يَكُونَ الْحَدِيثُ بَاطِلا فِي نَفْسِهِ فَيَدُلُ بُطْلانِهِ عَلَى أَنَّهُ لَيْسَ مِنْ كَلامِ الرَّسُولِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

٧. أَنْ يَكُونَ كَلامُهُ لا يُشْبِهُ كَلامَ الأَنْبِيَاءِ فَضْلا عَنْ كَلامِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الَّذِي هُوَ وَحْيٌ يُوحَى كَمَا قَالَ اللَّهُ تَعَالَى {وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوَى إِنْ هُوَ إِلاّ وَحْيٌ يُوحَى} أَيْ وَمَا نُطْقُهُ إِلا وَحْيٌ يُوحَى فَيَكُونُ الْحَدِيثُ مِمَّا لا يُشْبِهُ الْوَحْيَ بَلْ لا يُشْبِهُ كَلامَ الصَّحَابَةِ

٨. أَنْ يَكُونَ فِي الْحَدِيثِ تَارِيخُ كَذَا وَكَذَا

٩. أَنْ يَكُونَ الْحَدِيثُ بوصف الأطباء والطرقية أشبه وأليق

١٠. أَحَادِيثُ الْعَقْلِ كُلُّهَا كِذْبٌ

١١. الأَحَادِيثُ الَّتِي يُذْكَرُ فِيهَا الْخَضِرُ وَحَيَاتُهُ كُلُّهَا كِذْبٌ وَلا يَصِحُّ فِي حَيَاتِهِ حَدِيثٌ وَاحِدٌ

١٢. أَنْ يَكُونَ الْحَدِيثُ مِمَّا تَقُومُ الشَّوَاهِدُ الصَّحِيحَةُ عَلَى بِطْلانِهِ

١٣. مُخَالَفَةُ الْحَدِيثِ صَرِيحَ الْقُرْآنِ

١٣. أَحَادِيثُ صَلَوَاتِ الأَيَّامِ وَاللَّيَالِي كَصَلاةِ يَوْمِ الأَحَدِ وَلَيْلَةِ الأحد ويوم الإثنين وليلة الاثْنَيْنِ إِلَى آخِرِ الأُسْبُوعِ كُلُّ أَحَادِيثِهَا كَذِبٌ

١٥. أَحَادِيثُ صَلاةِ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ

١٦. رَكَاكَةُ أَلْفَاظِ الْحَدِيثِ وَسَمَاجَتُهَا بِحَيْثُ يَمُجُّهَا السَّمْعُ وَيَدْفَعُهَا الطَّبْعُ وَيَسْمُجُ معناها لِلْفَطِنِ

